اَلَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝
فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝
فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

آیات بالا مکمل تین بار پڑھ کر بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب دونوں ہاتھوں پر دم کر کے دل پر پھیر لیں انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے غم فکر سے نجات حاصل ہوگی۔

## ہر قسم کے غم، پریشانی اور مشکل کے حل کے لئے

اگر کسی کو کوئی مہم پیش آگئی ہو، کوئی کام اٹک گیا ہو، کوئی مشکل سامنے آگئی ہو جس کا حل کرنا ضروری ہو۔ یا کسی قسم کا غم اور کسی قسم کی پریشانی پیدا ہو گئی ہو ان سب سے نجات اور مشکل کے حل کے لئے یہ دعا بہت مجرب اور آزمودہ ہے۔ اس کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے۔

بروز بدھ، جمعرات اور جمعہ کو مسلسل روزہ رکھے اور جمعہ کے دن غسل کر کے مسجد میں جائے۔ جمعہ کی نماز ادا کر کے اسی جگہ بیٹھ کر قبلہ رُخ یہ دعا کثرت سے پڑھے دو تین گھنٹہ پڑھنے کے بعد اپنا مطلب اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کر کے دعا کرے کہ اے اللہ یہ مشکل کام اٹک گیا ہے اس کو حل کر دے جو مشکلات ہیں دور کر دے اور جو غم اور پریشانی ہے اس سے نجات عطا فرمادے۔ وہ دُعا یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ
بِاِسْمِكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ
لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ
الرَّحِیْمُ ۝ وَاَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ
وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ۭ
مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ یَعْلَمُ
مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَاَسْئَلُكَ
بِاِسْمِكَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَعَنَتِ
الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ ۭ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ ۭ
وَجِلَتِ الْقُلُوْبُ مِنْ خَشْیَتِهٖ ۭ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ
بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۭ یَا ذَا الْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ ۭ

## ہر قسم کی مشکل کے حل کے لئے

اگر کسی کو مشکل پیش آگئی ہو اور حل ہوتی نظر نہ آتی ہو تو اس مبارک دعا کو کثرت سے پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مشکل حل ہو جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَتَوَكَّلْ عَلَی الْحَیِّ
الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ ۭ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ

لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا۔ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## ہر مشکل سے نجات کے لئے

ہر مشکل کو حل کرنے اور پریشانی سے نجات کے لئے یہ نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے کالے چمڑے میں کرکے مرد اپنے دائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے۔ اور عورت اس نقش کو بائیں بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے۔ بعض لوگ تعویذ کو پرس یا جیب میں رکھ لیتے ہیں۔ اس طرح نہ تعویذ کا مقصد پورا ہوتا ہے اور نہ تعویذ سے فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶ ۷۸۶ ۷۸۶ ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۱ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۷۹ |
| ۱۲۶۳۸۳ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۸۴ |
| ۱۲۶۳۷۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۷۳ |
| ۱۲۶۳۸۶ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۸۱ |

اللہ — محمد

فلاں بنت فلاں یا کافی یا شافی فلاں بن فلاں



تنبیہ: جس شخص کے لئے تعویذ لکھا ہے اس کا اور اس کے والد کا نام لکھیں اور اگر عورت ہے تو اس کا اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔

## سخت مرض اور درد سر سے نجات

اگر کسی کو کوئی موذی مرض ہو یا لاعلاج مرض ہو یا کسی شخص کے سر میں درد رہتا ہو یا اکثر درد سر کی شکایت پیدا ہو جاتی ہو تو اس کے لئے یہ دعا بائیس بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائے۔ اسی طرح جس جگہ درد ہو یا سر میں درد ہو تو اس دعا کو بار بار پڑھ کر درد والی جگہ پر دم کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سر ختم ہو جائے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ بِحَقِّ يَا بُدُّوْحُ۔

## ہر مشکل اور اہم کام کے حل کے لئے

جس شخص کو کوئی مشکل پیش آگئی ہو یا اہم کام اٹک گیا ہو تو اس کے حل کے لئے یہ دعا بہت مجرب ہے۔ لیکن بہتر یہ ہے کہ پہلے اس کی زکوٰۃ ادا کرے تاکہ جلد اثر کرے۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ سورج نکلنے سے قبل صبح صادق کے وقت غسل کرے۔ پاک کپڑے پہنے اور

ترک جلالی یعنی گوشت، انڈہ، مچھلی کا پرہیز کرے۔ دودھ، گھی سے بھی پرہیز کرے اور سبزی کھاتے۔ باوضو یہ دعا ہر روز تین ہزار تین سو پچیس (۳۳۲۵) بار پڑھے۔ خواہ رات کو خواہ دن کو مگر ایک وقت مقررہ اور جگہ مقررہ پر پڑھے۔

بعد ادائے زکوٰۃ ایک ہزار دو سو (۱۲۰۰) بار باوضو رات کو سوتے وقت پاک بستر پر بیٹھ کر صدق دل سے پڑھے اور اُسی جگہ سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو مطلب ہو خواب میں اس کا حل بتا دیا جائے گا یا وہ مسئلہ از خود حل ہو جائے گا جب تک خواب نظر نہ آئے یا مسئلہ حل نہ ہو برابر پڑھتا رہے ناغہ نہ کرے۔ اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سوتے۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ
بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ بِحَقِّ يَا بُدُّوْحُ۔

## معاش کی تنگی اور روزی میں بے برکتی

اگر کسی کی آمدنی تھوڑی ہو گزارہ مشکل سے ہوتا ہو تو روزی کی تنگی کو دفع کرنے کے لئے یہ دعائے معظم بہت مجرب ہے۔ ہر روز باوضو یہ دعا ایک سو بار پڑھ لیا کرے اگر وقت زیادہ ہو تو ایک ہزار بار نماز فجر کے بعد باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مالدار ہو جائے گا عمل



شرط ہے نیز روزی میں خوب برکت ہو گی۔ وہ دعائے معظم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ تُبْ
عَلَيْنَا قَبْلَ الْمَوْتِ وَهَوِّنْ عَلَيْنَا شِدَّةَ الْمَوْتِ
وَارْحَمْنَا عِنْدَ الْمَوْتِ وَلَا تُعَذِّبْنَا بَعْدَ الْمَوْتِ
يَا خَالِقَ الْحَيَاتِ وَالْمَمَاتِ تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ وَ
اَلْحِقْنَا بِالصّٰلِحِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

## قرض سے نجات کے لئے

ادائے قرض کے لئے یہ دعا بہت مجرب ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر کسی پر مثل احد پہاڑ کے قرض ہو تو اللہ تعالیٰ ادا کر دے گا۔ اس دعا کو ہر روز ایک سو بار باوضو پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام قرض ادا ہو جائے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ يَا فَارِجَ
الْهَمِّ كَاشِفَ الْغَمِّ مُجِيْبَ دَعْوَاتِ الْمُضْطَرِّيْنَ
رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَرَحِيْمَ الْاٰخِرَةِ اَسْئَلُكَ اَنْ
تَرْحَمَنِيْ بِرَحْمَتِكَ مِنْ عِنْدِكَ وَتُغْنِيَنِيْ بِهَا
عَنْ رَحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ

الرَّاحِمِیْنَ ۝ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۝

## نظر بد سے حفاظت

اگر کسی بچہ کو یا بڑے کو نظر بد لگنے کا خوف ہو تو یہ دعائے مکرم باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کالے چمڑے کے تعویذ میں سلوا کر بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد سے حفاظت رہے گی۔ وہ مجرب دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّۃِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّھَامَّۃٍ وَّعَیْنٍ لَّامَّۃٍ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفِ اَلْفِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۝ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝

## آسیب یا جن سے حفاظت

اگر کسی پر آسیب یا جن آتا ہو یا کسی کو آسیب ستاتا ہو اس کے لئے یہ تعویذ چہل کاف نہایت مفید ہے۔ اس نقش چہل کاف کو باوضو زعفران کو عرق گلاب میں حل کر کے لکھے اور موم جامہ کر کے کالے کپڑے یا نیلے کپڑے میں سی کر مریض کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا آسیب دفع ہو گا۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)



٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦٥١ | ١٦٦٤ | ١٦٦١ | ١٦٥٨ |
| ١٦٦٢ | ١٦٥٧ | ١٦٥٢ | ١٦٦٣ |
| ١٦٥٦ | ١٦٥٩ | ١٦٦٦ | ١٦٥٣ |
| ١٦٦٥ | ١٦٥٤ | ١٦٥٥ | ١٦٦٠ |

بِحَقِّ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

## شیاطین کے شر سے اور دشمن کے خوف سے نجات

اگر کسی کو شیاطین تنگ کرتے ہوں اور طرح طرح کے وسوسے ڈالتے ہوں یا سوتے میں وزن ڈالتے ہوں یا رات کو سونے نہ دیتے ہوں یا دشمنوں کا خوف ہر وقت دل و دماغ پر مسلط رہتا ہو اور ہر طرح سے پریشانی رہتی ہو تو اس کے لئے یہ نقش بہت مفید ہے۔ اس نقش کو جمعہ کے دن نماز فجر کے بعد سفید کاغذ پر وضو لکھے اور مکان کے دروازے پر چوکھٹ کے اوپر لگا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مکان اور اس کے رہنے والے شیاطین کے شر سے محفوظ اور دشمنوں کے خوف سے آزاد رہیں گے اور نہایت اطمینان اور سکون سے زندگی بسر کریں گے۔

وہ نقش آیت الکرسی کا یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۴۳ | ۱۵۳۸ | ۱۵۴۵ |
| ۱۵۴۴ | ۱۵۴۲ | ۱۵۴۰ |
| ۱۵۳۹ | ۱۵۴۶ | ۱۵۴۱ |

## ظاہری و باطنی غنا اور حاجات کے پورا ہونے کے لئے

اوّل اسم یَاوَھَّابُ کی زکوٰۃ ادا کریں۔ ترکیب اس کی یہ ہے کہ گوشت، مچھلی، انڈا اور جماع سے چالیس روز تک پرہیز کریں۔ چاند دیکھنے کے بعد جو جمعرات آئے وہ توچندی جمعرات کہلاتی ہے اسی جمعرات کی رات کو ٹھیک بارہ۱۲ بجے شروع کرے اور چالیس۴۰ روز تک بلاناغہ ہر روز تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) بار پڑھیں۔ چلہ (چالیس۴۰ دن) کے بعد ہر روز پابندی کے ساتھ بلاناغہ ایک ہزار چار سو۱۴۰۰ بار باوضو پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ غریب مالدار ہوجائے گا اور خوب رزق ملے گا وہ اسم مبارک یہ ہے۔

یَاوَھَّابُ بِحَقِّ یَابُدُّوْحُ

اس اسم مبارک کو پڑھتے وقت ہر سَو عدد پڑھنے کے بعد یہ کلمات بھی پڑھے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِحَقِّ یَاھُوَ وَ یَارَزَّاقُ

یہ عمل مجرب اور آزمودہ ہے۔



## بیماری سے شفاء کے لئے

ہر قسم کی بیماری سے نجات کے لئے یہ نقش پیپل کے سات پتوں پر باوضو لکھے اور پانی میں ان کو دھوکر وہ پانی مریض کو پلائے۔ جب پیاس لگے وہی پانی پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو جلد صحت ہوگی اور وہ بالکل تندرست ہوجائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

یاغفور ۷۸۶ یاغفور

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۵۵ | ۴۸ | ۶ | ۱ | ۸ |
| ۴۹ | ۵۱ | ۵۳ | ۷ | ۵ | ۳ |
| ۵۴ | ۴۷ | ۵۲ | ۲ | ۹ | ۴ |

یاغفور یاغفور

بِسْمِ اللّٰہِ شَافِیْ۔ بِسْمِ اللّٰہِ کَافِیْ۔ بِسْمِ اللّٰہِ مُعَافِیْ۔ بِسْمِ اللّٰہِ مُتَعَالِیْ بِسْمِ اللّٰہِ شِفَائِیْ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

## حاجات کے پورا ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کی سب حاجتیں پوری ہوجائیں تو روزانہ بلاناغہ باوضو سات بار یہ آیت شریفہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ

مقصد پورا ہوگا۔ یہ نہایت مجرب عمل ہے۔ وہ آیت شریفہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○

## ہر قسم کی فتوحات، عزت اور رزق میں برکت

ہر قسم کی فتوحات، عزت اور رزق میں برکت کے لئے یہ دعا بہت مجرب ہے۔ بروز جمعرات باوضو ایک ہزار (۱۰۰۰) بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق کی بندش کھل جائے گی اور مخلوق خدا اس طرف متوجہ ہوگی اور سب لوگوں میں اسکی عزت بڑھے گی۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا مِنْ فَضْلِكَ وَلَا تَحْرِمْنَا رِزْقَكَ وَبَارِكْ لَنَا فِيْ مَا رَزَقْتَنَا وَاجْعَلْ غِنَآءَنَا فِيْ اَنْفُسِنَا وَاجْعَلْ رَغْبَتَنَا فِيْمَا عِنْدَكَ ۔

## ہر مہم اور مشکل کے حل کے لئے

جو شخص سخت مشکل میں پھنس گیا ہو اور اس کو اہم مہم پیش آگئی ہو تو اس سے نجات کے لئے یہ دعا بہت مجرب ہے۔ روزانہ باوضو رات دس بجے سے



شروع کرے اور ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک (یعنی آٹھ دن) مسلسل پڑھے ناغہ نہ کرے تعداد اس کی تین ہزار تین سو پچیس (۳۳۲۵) بار روزانہ ہے۔ پڑھتے وقت لوبان یا اگر بتی جلائے۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ كُلَّ مُهِمٍّ مِّنْ حَيْثُ شِئْتَ وَمِنْ اَيْنَ شِئْتَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِدِيْنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَا اَهَمَّنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَيَّ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنِيْ بِسُوْٓءٍ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسْاَلَةِ فِي الْقَبْرِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۔

## رزق کے دروازے کھلنے کے لئے

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ رزق کی بندش کھل جائے اور اسے رزق فراخ ملے اور روزی میں برکت ہو تو اس دعا کو روزانہ باوضو ایک وقت مقررہ پر ایک سو بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت ہوگی اور رزق کی بندش کھل جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذَنْبِيْ وَوَسِّعْ لِيْ رِزْقِيْ وَطَيِّبْ لِيْ كَسْبِيْ وَ

قَنِّعْنِیْ بِمَا رَزَقْتَنِیْ وَلَا تَذْهَبْ طَلَبِیْ اِلٰی شَیْءٍ
صَرَفْتَہٗ عَنِّیْ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ
بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی نَفْسِیْ وَدِیْنِیْ بِسْمِ اللّٰہِ اَھْلِیْ
وَمَالِیْ بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ اَعْطَانِیْ
رَبِّیْ بِسْمِ اللّٰہِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰہِ رَبِّ
الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ
اِسْمِہٖ شَیْءٌ دَآءٌ بِسْمِ اللّٰہِ فُتِحَتْ وَعَلَی اللّٰہِ
تَوَکَّلْتُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ رَبِّیْ لَا اُشْرِكُ بِہٖ اَحَدًا
اَسْئَلُكَ۔

## نکسیر بند کرنے کا عمل

اگر کسی کی نکسیر جاری ہو جائے تو نکسیر والا خون نکسیر سے اپنی پیشانی پر اسم مبارک مکّہ معظمہ شریف لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پھر کبھی نکسیر نہ ہوگی۔ وہ اسم معظم یہ ہے۔

مَکَّۃُ وَسَطُ الدُّنْیَا وَاللّٰہُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ

## نکسیر بند کرنا

اگر کسی کی ناک سے نکسیر کا خون جاری ہو جائے تو نکسیر کے خون سے یہ طلسم مریض کی پیشانی پر لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس طلسم کے لکھتے ہی خون



بند ہو جائے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

ذ ا د م طلح طلح کلم کلم کلح ط

## بخار کے واسطے

اگر کسی کو بخار ہو اور بخار کی وجہ سے پریشان ہو تو یہ نقش باوضو لکھ کر مریض کو پانی میں گھول کر پلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۱ | ۸ | ۲۰ |
| ۷ | ۲۱ | ۲۲ | ۲ |
| ۱۸ | ۶ | ۳ | ۲۵ |
| ۴ | ۲۴ | ۱۹ | ۵ |

## حج کا انتظام چار ماہ میں

اگر کوئی چاہتا ہو کہ وہ حج بیت اللہ شریف کو جائے لیکن حالات ایسے ہوں کہ حج کا انتظام مشکل نظر آتا ہو اس کو چاہیئے کہ مندرجہ ذیل آیت باوضو عشاء کی نماز کے بعد قبلہ کی طرف منہ کر کے پہلے مہینے میں اکیس ۲۱ روز کر کے چھوڑ دے پھر دوسرے مہینے میں چاند دیکھ کر

شروع کرے اور گیارہ دن کرکے چھوڑ دے نہ پڑھے اس کے بعد تیسرے مہینے میں چاند دیکھ کر شروع کرے اور صرف سات دن کرے چوتھے ماہ میں چاند دیکھ کر صرف پانچ دن پڑھے پھر چھوڑ دے۔ اس عمل کی برکت سے اللہ تعالیٰ ضرور بضرور حج بیت اللہ شریف کا سامان کردے گا۔ مگر خلوص و محبت شرط ہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا ۭ وَاِنَّ اللّٰهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِيْنَ ؏ (العنکبوت ع ۷)

## غیب سے حج و زیارت کا انتظام

جو شخص چاہے کہ اسے حج بیت اللہ شریف اور زیارت روضۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نصیب ہو جائے تو اسے چاہیئے کہ وہ آیت ذیل کو تین سو گیارہ (۳۱۱) بار باوضو بعد نماز عشاء چالیس روز تک مسلسل پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے حج و زیارت کا انتظام ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ؏

(الفتح ع ۴)



## سمندر یا دریا میں طوفان میں کشتی نہ ڈوبے دریا کی طغیانی سے آبادی نہ ڈوبے

جس وقت سمندر میں طوفان آنے کا خوف ہو یا دریا میں سیلاب آنے کا ڈر ہو یا کشتی، لانچ، پانی کا جہاز ڈوبنے کا اندیشہ ہو تو یہ چودہ (۱۴) حروف نورانی لکھ کر دریا، سمندر میں ڈال دیں چاہے کنارے ہی پر ڈال دیں انشاء اللہ تعالیٰ طوفان ٹل جائے گا اور جہاز لانچ اور کشتی ڈوبنے سے محفوظ رہے گی۔ اسی طرح آبادی سیلاب سے ڈوبنے سے بچ جائے گی۔ وہ چودہ (۱۴) نورانی حروف یہ ہیں۔ شرط یہ ہے کہ باوضو لکھے۔

کٓھٰیٰعٓصٓ۔ طٰسٓ۔ قٓ۔ الٓرٰ۔ حٰمٓ۔ نٓ

## مال و اسباب کو جلنے، ڈوبنے، چوری سے بچانا

اگر کوئی مسافر اپنے مال و اسباب کو جلنے، ڈوبنے اور چوری ہونے سے بچانا چاہتا ہے تو مندرجہ ذیل چودہ (۱۴) نورانی حروف کو باوضو لکھ کر اپنے مال (صندوق، تھیلے گٹھڑی یا سامان) میں رکھے تو انشاء اللہ سامان جلنے، ڈوبنے، چوری ہونے سے محفوظ رہے گا۔ وہ چودہ (۱۴) نورانی حروف یہ ہیں۔ (اگلے صفحہ پر)

کٓھٰیٰعٓصٓ ۔ طٰسٓ ۔ قٓ ۔ الٓرٰ حٰمٓ ۔ نٓ

## سفر سے صحیح سلامت واپس آنا

اگر کوئی شخص حج کے سفر پر جا رہا ہو یا اپنے تجارتی سفر یا سیر و تفریح کے سفر پر جا رہا ہے تو مندرجہ ذیل تعویذ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد اپنے دائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سفر سے بحفاظت واپس گھر آ جائے گا اور سفر میں ہر قسم کے حادثات، قتل و غارت گری، ڈوبنے، جلنے سے محفوظ رہے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قَالَ کَلَّا ج اِنَّ مَعِیَ رَبِّیۡ سَیَهۡدِیۡنِ ہ

اِنَّ مَعِیَ رَبِّیۡ سَیَهۡدِیۡنِ ہ

اِنَّ مَعِیَ رَبِّیۡ سَیَهۡدِیۡنِ ہ

اِنَّ رَحۡمَتَ اللّٰهِ قَرِیۡبٌ مِّنَ الۡمُحۡسِنِیۡنَ ہ

کٓھٰیٰعٓصٓ ۔ طٰسٓ ۔ قٓ ۔ الٓرٰ حٰمٓ ۔ نٓ

یَا حَفِیۡظُ ۔ یَا حَفِیۡظُ ۔ یَا حَفِیۡظُ ۔ یَا حَفِیۡظُ ۔ یَا حَفِیۡظُ ۔ یَا حَفِیۡظُ ۔ یَا حَفِیۡظُ ۔

## مکان، کھیت، سامان کی حفاظت کے لئے

مسافر کو چاہیئے کہ اپنا سامان اپنے ماں باپ،



بھائی بہن، بیٹا بیٹی، دوست ساتھی کے سپرد نہ کرے بلکہ اپنا سامان اپنے پاس رکھے۔ مندرجہ ذیل اسم مبارک سات مرتبہ پڑھ کر انگلی پر دم کرے اور اس انگلی کو سامان کے چاروں طرف گھما دے اسی طرح مکان یا کھیت یا دوکان کے چاروں طرف انگلی سے اشارہ کر دے انشاء اللہ تعالیٰ مکان، کھیت، دوکان، مال و اسباب چور، ڈاکو، اٹھائی گیرے سے محفوظ رہے گا۔ اگر چور ڈاکو آیا بھی تو خالی ہاتھ جائے گا۔ وہ لفظ یہ ہے۔

یَا رَقِیۡبُ

اسی طرح اگر زیادہ خطرہ محسوس کریں تو اس اسم کے ساتھ سات بار آیۃ الکرسی بھی پڑھ کر انگلی پر دم کر کے کھیت دوکان، مکان، مال و اسباب سب پر سات مرتبہ انگلی گھما کر اشارہ کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چور، ڈاکو، اٹھائی گیرہ، اس طرف نہیں آسکے گا اور تمام چیزیں محفوظ رہیں گی۔ اس طرح پڑھے۔

پہلی بار ”یَا رَقِیۡبُ“ پڑھ کر انگلی پر دم کر کے انگلی گھما دے اسی طرح سات بار پڑھ کر سات بار انگلی پر دم کر کے انگلی گھما دے۔ اسی طرح اس کے بعد آیۃ الکرسی سات بار پڑھے اور ایک دفعہ پڑھ کر انگلی پر دم کر کے انگلی گھما دے اس کے بعد دوسری بار پڑھے اور انگلی پر دم کر کے انگلی گھما دے اسی طرح سات بار پڑھ کر

ساتھ بار انگلی گھمادے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ۭ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَـــُٔـوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

## بدامنی سے حفاظت اہل خانہ کی حفاظت کیلئے

اگر کوئی شخص سفر پہ گیا ہو اور اس کے گاؤں، شہر، بستی میں دشمن نے حملہ کر دیا ہو یا بدامنی پیدا ہو گئی ہو۔ لوٹ مار، غارت گری، قتل و خون ہو رہا ہو چار ٹھیکری کورے مٹکے کی جس کو پانی نہ لگا ہو لے اور ہر ٹھیکری پر یہ عبارت باوضو لکھے اور کھیت، باغ، دوکان، مکان، چھپر، یا جہاں ٹھہرے ہوتے ہیں جنگل وغیرہ میں چور ڈاکو کا ڈر ہے تو یہ چاروں ٹھیکریاں چاروں کونوں میں دفن کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ جگہ ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گی۔

وہ عبارت یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)



یَا رَقِیْبُ یَا رَقِیْبُ یَا رَقِیْبُ یَا رَقِیْبُ
یَا رَقِیْبُ یَا رَقِیْبُ یَا رَقِیْبُ
اَللّٰہُ بَاقِیْ اَللّٰہُ بَاقِیْ اَللّٰہُ بَاقِیْ

## بدامنی، چوری، ڈاکہ سے حفاظت کا عمل

اگر کوئی شخص حج پر جا رہا ہے یا کسی سفر تجارت کے لئے گھر سے رخصت ہو رہا ہے تو گھر والوں کی چوری، ڈاکہ، قتل، زنا، اغواء، بمباری، ہوائی حملے اور توپ بندوق، راکٹ، گولی، تلوار، چاقو، دشمن سے حفاظت کے لئے سب اہل خانہ کو جمع کرے اور ایک جگہ بٹھا کر باوضو یا رقیب سات بار پڑھے اور سب گھر والوں کے اوپر دم کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جب واپس گھر آئے گا تو سب گھر والے زندہ سلامت ہوں گے یہ عمل بہت آسان اور بڑا مجرب ہے۔

## اہل خانہ کو چوری، بدامنی، قتل، فساد، زنا سے محفوظ کرنا

اگر کوئی شخص سفر پر جانے والا ہے۔ حج کے لئے جا رہا ہے یا عمرہ کے لئے جا رہا ہے یا سفر تجارت کے لئے یا بیرون ملک روزگار کے سلسلے میں جا رہا ہے اور چاہتا ہے کہ گھر ہر طرح کے شر و فساد سے محفوظ رہے تو یہ آیت باوضو لکھ کر مکان کے باہر کے دروازے پر لگا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر

ہر قسم کے شر و فساد اور چوری، بدامنی، قتل، زنا، ڈاکہ، ظلم اور آگ سے جلنے پانی میں ڈوبنے سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ

وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ؕ

يَا وَكِيْلُ يَا وَكِيْلُ يَا وَكِيْلُ يَا وَكِيْلُ
يَا وَكِيْلُ يَا وَكِيْلُ

## نظر بد

اگر کسی مرد، عورت، بچہ، گائے، بھینس، بکری، گھوڑا بیل، باغ، مکان، کھیت کو نظر بد لگ گئی ہو تو مندرجہ ذیل آیت سات بار پڑھ کر دم کریں یا سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں اور چھڑکیں یہ عمل تین بار کرنے سے شفاء ہوگی۔

نظر بد سے حفاظت کے لئے یہ آیت سات بار کاغذ پر باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ اور باغ، کھیت مکان میں باوضو لکھ کر لگائیں۔ اور یہی آیت سات بار باوضو لکھ کر مال اسباب کے اندر رکھیں انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد کا اثر ختم ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ



وَعَلٰى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۫ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝

## پرانا زخم، ناسور، پھوڑا پھنسی کا علاج

اگر کوئی شخص پھوڑے پھنسی میں مبتلا ہو یا ناسور، پرانا زخم، بواسیر، نواسیر ہو اور ڈاکٹروں، حکیموں سے اچھا نہ ہوتا ہو اور عاجز اور لاچار ہو گئے ہوں تو اس آیت کو ایک ہزار گیارہ (۱۰۱۱) بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرے اور وہ پانی زخم پر لگائے اور اسی پانی کو پیئے اور دوائی پر دم کر کے وہ دوائی زخم پر لگائے۔ یہ عمل چالیس دن کرے اور روزانہ تازہ پانی لے، نل کا پانی لے، نہر، دریا، کنویں چشمے کا پانی لے۔ گھر میں رکھا ہوا پانی نہ لے۔ روزانہ ایک مٹکا بھر کر یا بالٹی بھر کر پانی لائے۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا ؕ

## سامان کی حفاظت کے لئے

اگر کوئی حاجی اپنا سامان جانے سے پہلے بھیجنا چاہتا ہے یا کوئی تاجر کہیں اپنا مال ہوائی جہاز، پانی کے جہاز، ریل، ٹرک یا سوزوکی کے ذریعہ بھیجنا چاہتا ہے اور اس میں سے مال چوری ہونے کا ڈر ہے تو ایک کاغذ پر تین مرتبہ یہ آیت باوضو لکھ کر مال و اسباب میں رکھ دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ وہ سامان کبھی گم نہ ہوگا اور صحیح وسلامت منزلِ مقصود تک پہنچ جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝

## جنگل بیابان میں سفر کرنا

اگر کوئی شخص جنگل بیابان میں سفر کر رہا ہو یا جنگل میں کام کرتا ہے وہاں موذی جانوروں سے خطرہ ہے تو جنگل میں داخل ہوتے وقت یہ آیت پڑھنا شروع کردے اور پڑھتا چلا جائے اور آگے بڑھتا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے موذی جانور سے محفوظ رہے گا۔ کوئی درندہ، سانپ، بچھو نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ یا یہ آیت کاغذ پر باوضو تین۳ بار لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ ؕ

## ہر قسم کے مال واسباب کی حفاظت

اگر کوئی شخص سفر کے وقت تانگے، موٹر، ریل، ہوائی جہاز، لانچ، پانی کے جہاز میں سوار ہوتے وقت



سات بار پڑھے۔

یَا ھُوَ

اور تین۳ بار یہ آیت پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا ؕ اِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے حادثے، چوٹ، زخم سے محفوظ رہے گا اور حادثاتی موت سے محفوظ رہے گا۔

## مال واسباب اور روپیہ کی حفاظت کے لئے

ہر قسم کے مال واسباب، روپیہ، رقم اور سامان کی حفاظت کے لئے یہ آیت باوضو تین۳ بار لکھ کر رکھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مال واسباب اور روپیہ، ڈاکو، چور پولیس والے کی لوٹ مار سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

كَلَّا بَلْ سکتہ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝ كَلَّآ اِنَّهُمْ عَنْ رَّبِّهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوْبُوْنَ ۝ ثُمَّ اِنَّهُمْ لَصَالُوا الْجَحِيْمِ ۝

## سفر میں تھکاوٹ سے حفاظت

اگر کوئی شخص سفر کر رہا ہو اور اسے دور تک پیدل چلنا ہے تو یہ نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے

دائیں بازو میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ زیادہ قوت وطاقت پیدا ہوگی۔ اگر پیدل چلنے والے کو تھکان کا زیادہ ڈر ہو تو یہ نقش باوضو لکھ کر سر میں، بازو پر اور گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ تھکان، بیماری اور کمزوری سے محفوظ رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| قادر | قائم | قوی | مقتدر |
| قوی | مقتدر | قادر | قائم |
| مقتدر | قوی | قائم | قادر |
| قائم | قادر | مقتدر | قوی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## آسیب کا خلل دور کرنا

اگر کسی عورت، مرد، بچے، بچی پر آسیب کا خلل ہو اور وہ اسے ستاتا ہو اس آسیب کو دفع کرنے کے لئے مریض کے بائیں کان میں یہ آیت آواز کے ساتھ سات بار پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ



آسیب بھاگ جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۝

## آسیب کو دفع کرنا

جس شخص پر آسیب آتا ہو اور تکلیف اور رنج پہنچاتا ہو تو یہ آیات بار بار مسلسل پڑھ پڑھ کر آسیب زدہ شخص کے چہرے پر دم کرے اور یہی آیات باوضو اکیس ۲۱ بار پانی پر دم کر کے آسیب زدہ کو وہ پانی پلائے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِذْ قَالَ يُوْسُفُ لِاَبِيْهِ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْ رَاَيْتُ اَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ رَاَيْتُهُمْ لِيْ سٰجِدِيْنَ ۝

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ۝ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝

## آسیب کو بھگانے کا فتیلہ

اس نقش کو باوضو لکھے اور گول لپیٹ کر فتیلہ بنالے اور جلائے اور دھواں اس کا آسیب زدہ کی ناک میں پہنچائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب

بھاگ جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵۶ | ۵۵۱ | ۵۵۸ |
| ۵۵۷ | ۵۵۵ | ۵۵۳ |
| ۵۵۲ | ۵۵۹ | ۵۵۴ |

## برائے دفع آسیب

اگر کسی کو آسیب ستاتا ہو یا بار بار حاضر ہو کر پریشان کرتا ہو تو اس فتیلہ کو باوضو لکھے اور اس کو لپیٹ کر اس پر روئی لپیٹ لے اور کورے مٹی کے چراغ میں جس پہ پانی نہ لگا ہو۔ سرسوں کا تیل ڈال کر فتیلہ جلائے۔ مریض کو وضو کرا کے پاک چادر یا مصلے پر بٹھا دے۔ مریض کا منہ قبلے کی طرف ہو اور چراغ کی طرف دیکھتا رہے اور ایک آدمی پاک صاف باوضو مریض کے پاس بیٹھا رہے کہیں جنات مریض کے کپڑوں میں آگ نہ لگادے۔ اسی لئے چراغ اونچی جگہ دور رکھنا چاہیئے۔ جب تک مکمل فائدہ نہ ہو چراغ جلاتا رہے۔ یہ عمل تیسرے دن یعنی ایک دن چھوڑ کر کرے روزانہ نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنات بھاگ جائے گا ورنہ جل کر راکھ ہو جائے گا بہت مجرب عمل ہے۔

فتیلہ یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ۱۱ | ۳ |
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۱۰ | ۲ | ۸ |

بسوختم دیوان و پریان و
جنیان و گفتاران بہران و کران
از نظر بد جتاتان

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۲ |
| ۹ | ۴ | ۷ |
| ۳ | ٦ | ۱۱ |

بگریزید دیو از فلاں بن
فلاں مرض اقسام آسیب
است دفع شود دور حاضر
شود آسیب ایں جن

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ٦ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

وقت حاضر یا ئے
بحرمت ایں عزیمت
آسیبات بسوختم
جملہ اقسام ات

[illegible]
[illegible]

## قرض سے نجات کے لئے

اگر کسی شخص پر قرض کا بوجھ پڑ گیا ہو اور قرض نہیں اترتا طبیعت ہر وقت پریشان رہتی ہو تو مندرجہ ذیل دعا بعد نماز عشاء ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار پڑھے اول گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر یہ دعا باوضو پڑھے پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی قرض ادا ہو جائے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ اَللّٰھُمَّ اكْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ

بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

## علم حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی بچہ بدشوق ہو یا پڑھنے سے جی چراتا ہو تو مندرجہ ذیل آیات باوضو اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے بچہ کو پلائیں۔ وہ آیات یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ ۙ وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ ۙ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ ۙ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ ۙ

اس کے بعد اکتالیس بار "اَلَمْ نَشْرَحْ" پوری سورت پڑھ کر بچے کے سینہ پر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالےٰ پڑھنے کا شوق پیدا ہوگا۔ اور بچہ زیور علم سے آراستہ ہوگا۔

سورۂ "اَلَمْ نَشْرَحْ" یہ ہے۔

سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۭ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۭ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۧ



## درد سر کے لئے

اگر کسی کے سر میں درد رہتا ہو یا اکثر سر میں درد ہو جاتا ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے سر میں باندھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ درد سر سے آرام ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یَا حَیُّ | یَا اَللّٰہُ | یَا وَهَّابُ |
| یَا جَامِعُ | یَا هَادِیُ | یَا مُعِزُّ |
| یَا رَافِعُ | یَا طَاهِرُ | یَا بُدُّوحُ |

الٰہی سر درد کو شفا ہو بمنہ وکرمہ

## برائے چیچک

اگر کسی کو چیچک نکلنے کے آثار ہوں یا نکل آئی ہو تو باوضو یہ تعویذ لکھیں اور موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈالنے سے قبل سوا پانچ روپے خیرات کریں پھر تعویذ گلے میں ڈالیں وہ تعویذ یہ ہے۔

یاحافظ ۷۸۶ یاحفیظ

محمد محمد محمد

اللہ شافی اللہ کافی

## پھوڑے پھنسی منہ بند پھوڑے کا علاج

اگر کسی کو پھوڑے پھنسی نکل آئے ہوں یا ایسا پھوڑا ہو جس کا منہ بند ہو اس کے لئے باوضو پاک مٹی کا ایک ڈھیلا لیں اور اس پر سات بار یہ دعا پڑھ کر اس طرح پھونکیں کہ کچھ تھوک بھی مٹی میں شامل ہو جائے۔ وہ مٹی کوٹ پیس کر تھوڑا پانی ملا کر روزانہ پھوڑا پھنسی اور منہ بند پھوڑے پر لگائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی پھوڑے پھنسی سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا وَيَشْفِيْ سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا۔

## خواب میں ڈرنا، جن، آسیب یا پری کا سایہ جادو، سفلی، ٹونا

اگر کسی پر جن کا اثر ہو گیا ہو یا پری کا سایہ ہو یا جادو اور سفلی ٹونے کا ڈر ہے یا رات میں خواب میں ڈرتا ہے اس کے لئے مندرجہ ذیل تعویذ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ تعویذ کو کالے یا نیلے کپڑے میں سی کر ڈالے یا موچی سے ہاتھ پاک کرا کے کالے چمڑے میں سلوا لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن، پری کا سایہ دور ہوگا۔ جادو، سفلی، ٹونا یا خواب میں ڈرنا



ختم ہو جائے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ مِنْ شَرِّ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَمِنْ شَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ اِهْيَا اَشْرَاهِيَا۔ اَللّٰهُ حَافِظِيْ اَللّٰهُ نَاظِرِيْ اَللّٰهُ مَعِيْ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ہ حَسْبِيَ اللّٰهُ ﷻ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ہ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ہ

## استخارہ یعنی ہر قسم کی بات معلوم کرنا

اگر کسی شخص کو کسی کام میں استخارہ منظور ہو تو وہ شخص جمعرات کا روزہ رکھے شام کو روزہ کھول کر اول وقت عشاء کی نماز پڑھ کر گیارہ بار یہ آیات پڑھے۔

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۚ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۚ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۚ

اس آیت کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) بار یہ کلمات پڑھے۔

يَا خَبِيْرُ اَخْبِرْنِيْ

اس کے بعد کسی سے بات نہ کرے اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی رات کو نیک یا بد، اچھا یا برا، صحیح یا غلط معلوم ہو جائے گا۔ یہ استخارہ مجرب ہے۔

## استخارہ کے ذریعہ کسی بات کا معلوم کرنا

اگر کسی شخص کو استخارہ کے ذریعہ کوئی بات معلوم کرنی ہو تو جمعہ کی رات (جمعرات کے بعد اور جمعہ کے دن سے پہلے جو رات ہے وہ شب جمعہ یعنی جمعہ کی رات ہے) کو عشاء کی نماز کے بعد مسجد میں جا کر باوضو سو بار

یَا عَلِیْمُ

پڑھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی رات میں اچھا یا برا معلوم ہو جائے گا۔ اگر پہلی رات میں معلوم نہ ہو تو چند دن اور کرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد اچھائی، برائی معلوم ہو جائے گی۔

## استخارہ برائے اچھائی برائی کام کی

اگر کسی کام کی اچھائی برائی معلوم کرنی ہو تو عشاء کی نماز کے بعد باوضو قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھ کر نہایت کثرت سے پڑھے۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا بَدِیْعُ

ان کلمات کو اس کثرت سے پڑھے کہ نیند آنے لگے اور پھر سو جائے۔ جو کچھ نیت کرے گا اس کا اچھا یا برا ہونا خواب میں نظر آئے گا۔



## دُشمن کی چغلی اور بُرائی سے حفاظت

دُشمن بعض مرتبہ حسد کے سبب چغلی کر کے نقصان پہنچانا چاہتا ہے یا بُرائی کر کے خود کوئی فائدہ اٹھانا چاہتا ہے۔ اس کے شر و فتنہ سے حفاظت کے لئے ہر نماز کے بعد یہ آیت سات بار پڑھے۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰهِ ۚ یُؤْتِیْهِ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ۚ یَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ ۝

اس عمل کی برکت سے کوئی حاسد اس کی برائی اور چغلی نہ کر سکے گا اگر کرے گا بھی تو ناکام رہے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## عام لوگوں کا شر و فساد بند کرنا اور خراب ٹولے کا منتشر کرنا

اگر شریر، بدمعاش، غنڈوں، شرابیوں، جوئے بازوں، زناکاروں، ناچ راگ کرنے والوں یا آوارہ لڑکوں نے پارٹیاں بنا رکھی ہوں اور لوگوں کا سکون برباد کر رکھا ہو اور اہل محلہ اور اہل بستی ان سے تنگ ہوں تو ایسی ٹولی کو پراگندہ، خراب اور منتشر کرنے کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو تین سو ستائیس (۳۲۷) بار پڑھ کر ایک سیر باجرے پر دم کر کے ویران جنگل میں جا کر زور سے پھینک دے۔ سات روز تک

مسلسل یہی عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بدمعاشوں کی ٹولیاں بکھر جائیں گے۔ درمیان میں ناغہ نہ کرے۔ وہ آیت یہ ہے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○ وَقِیْلَ ادْعُوْا شُرَکَآءَکُمْ فَدَعَوْھُمْ فَلَمْ یَسْتَجِیْبُوْا لَھُمْ وَرَاَوُا الْعَذَابَ ج

## اگر کوئی مکان، دوکان یا جگہ، عہدہ، لوگوں کی ناجائز ٹولی کا قبضہ ہو تو اس سے ناجائز قبضہ ہٹانا

اگر کسی نے مکان یا دوکان پر ناجائز قبضہ کر رکھا ہے یا کوئی شخص عہدہ سے ناجائز ظلم کر رہا ہے اور لوگوں کو ستاتا ہے یا لوگوں کی ٹولی بے جا ظلم کرتی ہے یا عورت مرد میں ناجائز دوستی ہے اس کو ختم کرانا ہے تو مندرجہ ذیل آیات باوضو کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے ایک لمبا کالا دھاگہ یا کپڑے کا ٹکڑا تقریباً پانچ چھ انچ لمبا باندھے اور جنگل میں کیکر، نیم، بکائن یا ڈیک کے درخت میں اس طرح باندھے کہ پانچ چھ انچ درخت سے نیچے لٹکتا رہے۔ جوں جوں ہوا سے ہلے گا۔ ان کا دل اکھڑے گا اور چلا جائے گا پھر نہ آئے گا۔ اگر عہدہ دار ہے تو یا تو تبادلہ ہو جائے گا یا عہدہ سے معزول ہو جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ وہ آیات یہ ہیں۔

یَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَۃُ ○ تَتْبَعُھَا الرَّادِفَۃُ ○ قُلُوْبٌ یَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَۃٌ ○ اَبْصَارُھَا خَاشِعَۃٌ ○ یَقُوْلُوْنَ ءَاِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ فِی الْحَافِرَۃِ ○ ءَاِذَا کُنَّا



عِظَامًا نَّخِرَۃً ○ قَالُوْا تِلْکَ اِذًا کَرَّۃٌ خَاسِرَۃٌ ○ فَاِنَّمَا ھِیَ زَجْرَۃٌ وَّاحِدَۃٌ ○ فَاِذَا ھُمْ بِالسَّاھِرَۃِ ○

اس آیت کے نیچے ان لوگوں کا نام مع والد کے نام کے ساتھ اگر عورت ہے تو والدہ کے نام کے ساتھ لکھے۔ مثلاً اس طرح

الٰہی فلاں بن فلاں کا دل فلاں (دوکان، جگہ، مکان، پارٹی، عورت) سے اکھڑ جائے اور بد دل ہو جائے۔ آمین۔

اسی طرح اگر تین[۳] روز مسلسل ان ہی آیتوں کو اکتالیس[۴۱] بار پڑھ کر کسی چیز پر یا پانی وغیرہ پر دم کر کے پلا یا جائے تب بھی یہ مقصد حاصل ہو جائے گا۔

تنبیہ: یہ عمل صرف انتہائی مجبوری اور جائز کام کے لئے کرنے کی اجازت ہے۔ بلکہ اس عمل کے کرنے سے قبل کسی نیک عالم دین سے مشورہ کر لے۔ ناجائز کام کے لئے یا کسی کو حسد کے سبب برباد کرنے کی کوشش کرے گا تو نقصان اٹھائے گا اور بالکل کامیاب نہ ہو گا۔

## عیاش اور زناکاروں میں جدائی اور دشمنوں میں پھوٹ، بگاڑ

اگر کوئی لڑکا، لڑکی زناکاری میں مبتلا ہیں یا لڑکی زبان دراز ہے ماں باپ وغیرہ سے زبان چلاتی ہے، ان کو اس برے کام سے روکنے کے لئے آدھ کلو وزن کا لوہا صاف ستھرا لے اور اسے دھو کر پاک کر لے اور اس کو

آگ میں تپا کر سُرخ کرلے۔ پھر لوہا پکڑ کر کہے اے اللہ
جس طرح پانی سے لوہا ٹھنڈا ہوتا ہے اسی طرح اس (فلاں
بن فلاں یا فلانہ بنت فلانہ) کا دل (فلانہ بنت فلانہ
یا فلاں بن فلاں) سے سرد ہو جائے اور محبت کی آگ
بالکل ٹھنڈی ہو جائے۔ اگر زبان بندی کرنی ہے تو کہے
فلانہ بنت فلانہ کی زبان بے جا بکواس سے بند ہو جائے
صرف جائز بات کے لئے کھلے یہ بات تین بار کہیں پھر وہ
سُرخ لوہا پانچ کلو پاک صاف پانی میں ڈال کر ٹھنڈا
کرلے۔ اور سات سو چھیاسی (۷۸۶) بار بِسْمِ اللّٰہِ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر اس پانی پر دم کریں اور وہ
پانی لڑکے یا لڑکی کو پلائیں۔ اور چہرے اور دل پر چھڑکیں
تین روز تک یہ عمل کریں۔ ناغہ نہ کریں۔ پانی صبح ناشتہ
سے قبل، دوپہر کو کھانے سے قبل اور رات کو سوتے
وقت پلائیں۔ اور چہرے اور دل پر بھی چھڑکیں انشاء اللہ
تعالیٰ اسے سچی توبہ کرکے والدین کی اطاعت و فرمانبرداری
کرنے لگے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

تنبیہ: یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے کرنا ہے۔
ناجائز یا کسی کو نقصان پہنچانے لئے کرے گا یا میاں بیوی
کی محبت ختم کرنے کے لئے کرے گا تو نقصان اٹھائے گا
اور اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہوگا۔ لہٰذا احتیاط
ضروری ہے۔



## ۲ دو دشمنوں میں پھوٹ ڈالنا

اگر دو آدمی ایسے ہیں جو سب کو نقصان پہنچاتے ہیں۔
خاندان میں تفرقہ ڈلواتے ہیں ان کو لڑواتے ہیں اور طرح
طرح سے لوگوں کو نقصان پہنچاتے ہیں ایسے لوگوں میں
جُدائی پیدا کرنے اور پھوٹ ڈالنے کے لئے یہ آیات باوضو
ایک کاغذ پر لکھ کر اور لپیٹ کر دونوں میں سے کسی ایک
کے تکیہ کے اندر رکھ دیں۔ اور اس کے نیچے لکھیں کہ فلاں بن
فلاں، فلاں بن فلاں سے جدا ہو جائے اور آپس میں
شدید رنجش ہو جائے۔ چند دن میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے
شدید اختلاف پیدا ہو جائے گا اور وہ ایک دوسرے کی
شکل سے نفرت کرنے لگیں گے۔ وہ آیات یہ ہیں۔

يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ أَخِيهِ ۝ وَأُمِّهِ وَأَبِيهِ ۝
وَصَاحِبَتِهِ وَبَنِيهِ ۝ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ يَوْمَئِذٍ
شَأْنٌ يُغْنِيهِ ۝

تنبیہ: یہ عمل صرف جائز کام کے لئے ہے۔ اگر غلط طور پر استعمال کرے گا
نقصان اٹھائے گا اور کامیاب نہ ہوگا۔ لہٰذا مصیبت سے بچنے کا بہتر
طریقہ یہی ہے کہ جائز مقصد کے لئے کریں۔ ناجائز سے پرہیز کریں۔

## دشمنوں میں پھوٹ ڈالنے کے لئے

اگر دو شخص یا چند اشخاص لوگوں کے لئے پریشانی کا

سبب ہوں اور لوگ ان کی غلط حرکتوں سے عاجز ہوں تو اُن کے درمیان پھوٹ ڈالنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو ہفتہ کے دن زوال کے وقت لکھ کر کوری ہانڈی میں ڈال کر جلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں میں پھوٹ پیدا ہو جائے گی اور وہ ایک دوسرے سے بیزار ہو جائیں گے۔ وہ نقش یہ ہے۔

البغض والصرف محبتھم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۶۰ | ۱۴۷۴ | ۱۴۷۱ | ۱۴۶۷ |
| ۱۴۷۲ | ۱۴۶۶ | ۱۴۶۱ | ۱۴۷۳ |
| ۱۴۶۵ | ۱۴۶۹ | ۱۴۷۶ | ۱۴۶۲ |
| ۱۴۷۵ | ۱۴۶۳ | ۱۴۶۴ | ۱۴۷۰ |

فلاں بن فلاں البغض فلاں بن فلاں

تنبیہ: یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے کرنا ہے غلط کام کے لئے کرے گا تو الٹنے کا خطرہ ہے لہٰذا احتیاط سے عمل کریں اور صرف جائز جگہ استعمال کریں۔

## جنگ وجہاد میں حفاظتی نقش

یہ نقش جنگ وجہاد کے لئے بہت حفاظت کا ہے۔ جہاد پر جانے والے جھنڈے پر باوضو سفید کاغذ پر لکھ کر لگایا جائے۔ انشاء اللہ مسلمان اس جہاد میں کامیاب



ہوں گے اور اسلام کو فتح حاصل ہوگی اور کفر کو جانی و مالی نقصان کے ساتھ شکست ہوگی۔ اس لئے ہر مجاہد، رضاکار اپنے ہتھیار پر یہ تعویذ موم جامہ کر کے باندھے اور جھنڈے پر اس کو دھاگے سے سی لے یا گوند سے چپکا لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مجاہدین کا حوصلہ قائم رہے گا اور کفار کو عبرتناک شکست ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَلَمْ تَرَ اِلَی الْمَلَاِ مِنْ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ مِنْ بَعْدِ مُوْسٰی اِذْ قَالُوْا لِنَبِیٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ ؕ قَالَ هَلْ عَسَیْتُمْ اِنْ كُتِبَ عَلَیْكُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ؕ قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِیَارِنَا وَاَبْنَآئِنَا ؕ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا اِلَّا قَلِیْلًا مِّنْهُمْ ؕ وَاللّٰہُ عَلِیْمٌ بِالظّٰلِمِیْنَ ۝

## مجاہد کا زندہ سلامت واپس آنا

اگر کوئی شخص حاکم وقت کی طرف سے کسی لڑائی یا جنگ میں بھیجا جائے اور وہ چاہتا ہو کہ باحفاظت گھر واپس لوٹ آئے تو ہر وقت

یَا مُقَدِّمُ

پڑھتا رہے۔ اور باوضو ایک سو ایک بار اسی لفظ کو

لکھ کر موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھے تو اس جنگ یا جہاد میں اس کو کوئی رنج و غم ہرگز نہ پہنچے گا۔ وہ ہر قسم کی آفتوں سے صحیح وسلامت زندہ واپس آئے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## جنگ وجہاد میں ہر طرح محفوظ رہنا

جو شخص مکمل سورۂ ہود (پ۱۲ رکوع ۱۷) خوش خط تمام الگ الگ حرف میں باوضو لکھ کر اپنے پاس موم جامہ کرکے رکھے گا (گلے میں ڈالے یا دائیں بازو پہ باندھ لے) تو انشاء اللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا چاہے کتنے ہی گھمسان کی جنگ ہو رہی ہو اس کو کوئی رنج وغم ہرگز نہ پہنچے گا اور وہ زندہ سلامت ہر طرح صحیح وسالم واپس اپنے گھر آئے گا۔

## برائے اٹھرا (سوکھا، بچے مرجاتے ہوں)

مندرجہ ذیل تعویذ باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ سوکھے کے مرض سے محفوظ رہے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ حَسْبِيَ اللّٰهُ وَكَفٰى بِاللّٰهِ۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ۝ قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ



بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ ج وَاِنِّيْ عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ ۝ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ص وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## حفاظت حمل کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل ضائع ہو جاتا ہو اور کسی طرح ٹھہرتا نہ ہو تو اس کے لئے باوضو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کرکے عورت کے گلے میں ڈالے اور عورت بچہ ہونے تک گلے میں ڈالے رہے اس کے بعد یہی نقش گلے سے اتار کر بچہ کو غسل دے کر اس کے گلے میں ڈال دیا جائے اور یہ نقش اس کے گلے میں گیارہ سال کی عمر تک رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| بحق جبرئیل | یا قیوم | بحق میکائیل |
| یا قیوم | یا قیوم | یا قیوم |
| بحق اسرافیل | یا قیوم | بحق عزرائیل |

## حمل ساقط ہونا

اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو اور بار بار گر جاتا ہو تو اس کی حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل نقش زعفران سے باوضو لکھے اور بکری کے دودھ میں گھول کر عورت کو پلاتے۔ یہ عمل اکتالیس ۴۱ دن کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

| | | |
|---|---|---|
| یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ |
| یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ |
| یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ |

## دشمن کو ذلیل و خوار کرنا

اگر کوئی دشمن بہت زیادہ شر و فساد پھیلانے والا ہو تو اس کو ذلیل و خوار کرنے کے لئے یہ آیت روزانہ ایک سو بار پڑھے اور اگر فجر کی نماز کے بعد سے مسلسل پڑھنا شروع کر دے تو انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ذلیل و خوار ہو گا اور نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ وہ آیت ہے۔

فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ ج وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝



## دشمن کو بھگانے کا عمل

جو شخص چاہے کہ اس کا دشمن دفع ہو جائے اور بھاگ جائے تو ہر نماز کے بعد

یَا قَھَّارُ

اکیس ۲۱ بار دشمن کا تصور کر کے پڑھے اور دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیاں الٹی کر لے یعنی ان کی پشت آسمان کی طرف کر لے اور ہاتھوں کے اوپر سے دشمن کے چہرے کا تصور کر کے پھونک مارے۔ دشمن ذلیل و خوار ہو کر بھاگ جائے گا یا معافی طلب کرے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

## اگر کوئی چیز گم ہو جائے

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے یا چوری ہو جائے تو ایک سو انیس ۱۱۹ بار

یَا حَفِیْظُ

پڑھے روزانہ۔ انشاءاللہ تعالیٰ گم شدہ یا چوری کردہ چیز مل جائے گی۔

اسی طرح کثرت سے

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ

پڑھیں انشاءاللہ تعالیٰ گم شدہ چیز مل جائے گی۔

## دشمن پر فتح، روزی میں برکت، قرضہ سے نجات

اگر کوئی شخص روزی کی کمی کے سبب پریشان ہو یا قرضہ کے بوجھ تلے دبا ہوا ہر وقت پریشان رہتا ہو یا دشمن اسے تنگ کرتے ہوں تو اول درود شریف گیارہ بار پڑھے۔ اس کے بعد یہ کلمات پڑھے اور آخر میں پھر درود شریف گیارہ بار پڑھے۔ کلمات کی تعداد بارہ سو پڑھنا ہے اور پڑھنے کا وقت نماز فجر کے بعد کا ہے۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا بَدِیْعَ الْعَجَآئِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

آخر میں درود شریف پڑھنا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

## پرانے بخار سے نجات کے لئے

اگر کسی کو کافی دراز عرصہ سے بخار آ رہا ہو اور بخار



جان نہ چھوڑتا ہو تو اس کے لئے یہ نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں باندھ دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا اور بخار سے نجات حاصل ہوگی وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یاکبیکج | یاکبیکج | یاکبیکج |
| یاکبیکج | یاکبیکج | یاکبیکج |

## چیچک سے حفاظت

یہ نقش سورۃ فاتحہ یعنی الحمد شریف کا ہے۔ جس بچے کو چیچک نکلنی شروع ہوئی ہو تو باوضو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد شفا ہوگی اور چیچک سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم اللہ الرحمٰن | الرحیم | الحمد للہ | رب العٰلمین |
| الرحمٰن الرحیم | مٰلک یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین |
| اھدنا الصراط | المستقیم | صراط | الذین |
| انعمت علیھم | غیر المغضوب | علیھم | ولا الضالین آمین |

## بدہضمی سے نجات کا عمل

اگر کسی شخص کو کھانا ہضم نہ ہوتا ہو تو چاہیئے کہ اسم الٰہی "یَابَاسِطُ" پڑھتے جائیں اور پیٹ پر ہاتھ پھیرتے جائیں۔ جب بدہضمی کا مرض ہو تو پھر یہ عمل کھانے کے بعد ہمیشہ کریں۔ انشاء اللہ تعالےٰ پیٹ کی تکلیف میں مبتلا نہ ہوگا۔ یہ نہایت مجرّب عمل ہے۔ ہمیشہ عمل میں رکھیں۔

## نظر بد سے بچے کی حفاظت

اگر کوئی شخص اس نقش کو چاندی کی تختی پہ باوضو کندہ کرا کے (یعنی سونار کو وضو کرا کے یہ نقش کندہ کرائے) طفل نابالغ کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچہ نظر بد اور دیگر بیماریوں سے محفوظ رہے گا۔ نہایت مجرّب نقش ہے۔

وہ نقش یہ ہے۔

| ال | ع | ف | و |
|---|---|---|---|
| ٨١ | ٥ | ٣٢ | ٦٩ |
| ٤ | ٧٨ | ٧٢ | ٣٣ |
| ٧١ | ٣٤ | ٣ | ٧٩ |



## مرگی کے مرض سے نجات

اگر کسی شخص کو مرگی کا مرض ہو تو چاہیئے کہ سفید مرغ یا سفید کبوتر کو ایک شخص ذبح کرے اور اسی وقت دوسرا شخص باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر یہ نقش لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت کاملہ حاصل ہوگی۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ععععحو | ععععحو | ععععحو |
| ععععحو | ععععحو | ععععحو |
| ععععحو | ععععحو | ععععحو |

## مرگی کا آسان علاج

جس کسی کو مرگی کا مرض ہو تو اس کے لئے صبح سویرے روزانہ باوضو یہ دعا پڑھ کر مریض پر دم کیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے مرض

جلد ہی دفع ہو جائے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ
عَلٰی مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَبَارِکْ عَلٰی
مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔

## چور کو دریافت کرنے کا عمل

اوّل سوالاکھ (ایک لاکھ پچیس ہزار) بار آیۃ الکرسی پڑھ کر زکوٰۃ ادا کرے یہ عمل جتنے دن میں بھی پورا ہو۔ بس سوا لاکھ کی تعداد پوری کرنی ہے۔ اس کے بعد روزانہ سات بار آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرے۔ ناغہ نہ کرے۔ اگر مسلسل تین دن ناغہ کرے گا عمل ٹوٹ جائے گا، دوبارہ کرنا پڑے گا۔ جب زکوٰۃ ادا ہو جائے تو چور کو معلوم کرنے کے لئے صبح کے وقت ایک ٹوکری کے نیچے ایک جوان سفید مرغ یا سرخ مرغ رکھے اور باوضو سات بار آیۃ الکرسی پڑھ کر اس ٹوکری پر دم کرے اور جن جن لوگوں پر چوری کا گمان ہو ان میں ایک ایک آدمی کا ہاتھ الگ الگ باری باری اس ٹوکری پر رکھوا لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو چور ہوگا اس کا ہاتھ ٹوکری کو لگتے ہی مرغ آواز دے گا۔ یہ عمل نہایت مجرب ہے اور صحیح چور کا پتہ لگ جاتا ہے۔

ف: یہ عمل محض اندازہ ہے۔ اس پر بالکل یقین



کر لینا متعلقہ شخص کو یقین کر کے چور سمجھ لینا شریعت کی رو سے منع ہے۔ لہذا احتیاط ضروری ہے۔

## خلل آسیب دور کرنا

اگر کسی کو آسیب کا خلل ہو اور وہ چاہے کہ آسیب دفع ہو جائے تو چاہیئے کہ عامل آسیب زدہ مریض کے بائیں کان میں یہ آیت شریف باوضو پڑھ کر دم کرے (یعنی بائیں کان میں پھونک مار دے) انشاء اللہ تعالیٰ آسیب فوراً بھاگ جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّہٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ہ

## آسیب کو بھگانے کا عمل

جس پر آسیب آتا ہو اور تکلیف پہنچاتا ہو۔ اس کے لئے یہ آیت شریف باوضو پڑھ پڑھ کر آسیب زدہ مریض کے چہرہ پر دم کرے اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب بھاگ جائے گا۔ وہ آیت شریفہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ اِذْ قَالَ یُوْسُفُ لِاَبِیْہِ یٰٓاَبَتِ اِنِّیْ رَاَیْتُ اَحَدَ عَشَرَ کَوْکَبًا وَّ

وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ رَاَيْتُهُمْ لِيْ سٰجِدِيْنَ ۝
يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ۭ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۚ

## برائے آسیب زدہ

آسیب کو بھگانے کے لئے باوضو یہ فتیلہ لکھے اور اس کو موڑ کر اس کا دھواں آسیب زدہ کی ناک میں پہنچائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب بھاگ جائے گا اور فریاد کرے گا۔ وہ نقش فتیلہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵۳ | ۵۵۷ | ۵۵۵ |
| ۵۵۴ | ۵۵۲ | ۵۵۹ |
| ۵۵۸ | ۵۵۶ | ۵۵۱ |

## بھوک نہ لگنا

اگر بچے کو بھوک نہ لگتی ہو اور کھانے سے جی چراتا ہو تو اس کے لئے اول بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھے اس کے بعد بارہ بار "یَا رَحِیْمُ" پڑھ کر کھانے پر دم کریں اور بچہ کو کھانے کو دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ کو بھوک لگنے لگے گی اور چند دن یہ عمل کرنے سے



بچہ کھانا کھانے لگے گا۔

## بچوں کے دانت آسانی سے نکلنا

بچوں کے دانت باآسانی نکلنے کے لئے۔ یہ آیت پڑھ کر بچے پر دم کریں اور باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسانی سے دانت نکل آئیں گے۔ وہ آیت یہ ہے۔
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ الٓرٰ قف تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝

## بھاگے ہوئے کا واپس آنا اور چوری گیا ہوا مال ملنا

اگر کوئی آدمی، جانور، نوکر، لڑکا، لڑکی، عورت گھر سے بھاگ گئے ہوں یا گھر میں چوری ہو گئی ہو تو مندرجہ ذیل آیت ایک گول کپڑے پر باوضو لکھ کر بھاگنے والے کا نام اور اس کی والدہ کا نام اس کے نیچے لکھ کر اس مکان میں کیل سے گاڑ دے جہاں سے مذکورہ شخص بھاگا ہے۔ اسی طرح جس مکان میں چوری ہوئی ہے اس آیت کے نیچے چور کا یا اگر چور کا نام معلوم نہیں ہے تو اس مال کا نام آیت کے نیچے لکھدے اور اسی مکان میں لگا دے جہاں سے مال

